کرنے کی کوشش کرتے ہیں جن کے لئے نہ زبان ہے نہ الفاظ ، اس وجہ سے بالعموم ان کے کلام میں ابہام پایا جاتا ہے۔ علاوہ بریں یہ کلام بھی خالص صحو میں نہیں ہوتا بلکہ فی الجملہ سکر کی کیفیت اس میں شامل رہتی ہے۔ ان بیانات کو زیادہ سے زیادہ وجدانیات اور ذوقیات کہہ سکتے ہیں۔ ورنہ بعض اہل علم نے تو ان کو سراسر شطحیات قرار دیا ہے۔

ان بزرگوں میں سے جنھوں نے ان کیفیات کو لکھا ہے۔ شیخ اکبر اور شاہ صاحب ممتاز ہیں شاہ صاحب کا قدم جادۂ شرع سے کہیں ہٹنے نہیں پایا ہے۔ مگر شیخ اکبر نقطۂ اتصال پر پہنچ کر جہاں حظیرۂ قدس کی تجلیات کا ظہور ہوتا ہے اتحاد کی طرف جھک گئے اور اپنی کتاب فتوحاتِ مکیہ کا پہلا فقرہ یہ لکھا کہ

سبحان الذی خلق الاشیاء وھو عینھا۔

اور پھر زندگی بھر اسی کی تشریح کرتے رہے۔

مجھے امام ابن تیمیہ جیسے شخص پر جو اس قایل ہیں کہ امت اُن کے اوپر فخر کرے تعجب آتا ہے کہ انھوں نے حال کا کوئی لحاظ نہیں رکھا ، اور شیخ اکبر جیسے شخص کو جو قدوۃ الاولیا ہیں طاغوت اکبر کہہ دیا۔ بجز اس کے کیا کہا جائے کہ یہ وہی اہل باطن وظاہر کا مقابلہ تھا ، جو اس سے پہلے شیخ عبدالقادر جیلانی اور امام ابن جوزی میں پیش آچکا تھا۔

باوجود اس کے کہ شاہ صاحب نے غلبہ حال میں بھی ظاہر شرع کا لحاظ رکھا ہے اور اس سے تجاوز نہیں کیا ہے پھر بھی وہ اپنے اس کلام سے خوش نہیں ہیں۔ بلکہ اس سے بیزاری کا اظہار کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

یہ بیان میری فطرت کی قوت ممیزہ کے باعث ہے عنقریب اس کو قتل کرکے ایک گہرے کنوئیں میں دفن کردوں گا۔ (ص ۱۵ ج ۲)

آخر میں پھر یہ حقیقت بیان کردینا ضروری سمجھتا ہوں کہ اس قسم کے وجدانی بیانات اور صوفیانہ تصانیف سے ممکن ہے کہ اہل نظر کچھ لطف یا فائدہ اٹھاسکیں مگر عوام کے لئے ان میں کوئی نفع نہیں ہے بلکہ الٹا نقصان ہے کیونکہ بعض لوگ ان کو دیکھ کر اس قسم کے بلکہ ان سے بھی بڑے بڑے دعوے کر بیٹھتے ہیں اور امت میں افتراق اور تشتت پیدا کرنے کے موجب ہوتے ہیں

# ہندوستان کا جدید دستور

ہندوستان کے موجودہ سیاسی مسائل میں آج جدید دستور کو ایک مرکزی حیثیت حاصل ہے، ملک کی ہر سیاسی جماعت نے شدت کے ساتھ اس کی مذمت کی ہے اور اس کا نام 'دستور استبداد' رکھا ہے اس لئے کہ اس کے ذریعے ہندوستان کی سیاسی اور معاشی غلامی کی زنجیروں کو اور زیادہ مستقل اور مضبوط بنانے کی کوشش کی گئی ہے۔ لیکن اس کے باوجود سامراج پسند برطانیہ باشندگان ہند کے ہر طبقے کی رائے اور مرضی کے خلاف یہ دستور ہندوستان پر مسلط کرنے کے لئے تلی ہے۔ انڈین نیشنل کانگریس نے بہرحال اس دستور کا قلع قمع کرنے کی قسم کھالی ہے اس لئے یہ بتلا دینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ اس نئے دستور کا مقصد کیا ہے اور اس کا کیا اثر ملک کے عوام الناس پر پڑے گا۔ تاکہ زیادہ سے زیادہ شدید احتجاج اس کی مخالفت میں پیدا اور مرکوز کیا جائے۔

۱۸۹۸ء میں لارڈ کرزن نے یہ فرمایا تھا کہ "ہندوستان ہماری سلطنت کی اصل جان ہے اگر ہماری سلطنت کے ممالک محروسہ میں سے کوئی ملک ہماری سلطنت سے علیحدہ بھی ہو جائے تو ہماری سلطنت اس کے باوجود قائم رہے گی۔ لیکن اگر ہم نے ہندوستان کو کھو دیا تو پھر ہماری شاہنشاہیت کا آفتاب گویا غروب ہو جائے گا۔"

چنانچہ برطانیہ کے حکمران طبقے ہمیشہ کی طرح آج بھی اس بات پر تلے ہوئے ہیں کہ ان کی شاہنشاہیت کا آفتاب نہ ڈوبنے پائے۔ اور وہ یہ خوب سمجھتے ہیں کہ اگر ہندوستان ان کے ہاتھ سے نکل گیا تو ان کی سلطنت ہی بیٹھ جائے گی۔ ایک طرف واقعات عالم روز بروز سنگین اور نازک ہوتے جاتے ہیں۔ دوسری طرف حکومت کے تسلط کے خلاف باشندگان ملک کی مخالفت روز بروز بڑھتی جا رہی ہے اور یہ دونوں باتیں ان کو مجبور کر رہی ہیں کہ اپنی قوت کے اس نظام کو جبر یہ

ہندوستان میں ان کی حکومت قائم ہے اور زیادہ مضبوط اور مستحکم بنائیں۔ برطانوی سامراج پسند جماعت کے ایک بہت ہی صاف گو نمائندے لارڈ برنٹفورڈ نے ایک موقع پر بڑے پتہ کی بات کہی تھی کہ "ہم نے تلوار کے زور سے ہندوستان کو فتح کیا ہے اور اسی کے بل بوتے پر اس کو اپنے قبضہ میں رکھیں گے۔ ہم نے اس پر اس لئے قبضہ کیا ہے کہ برطانوی سامان اور خصوصاً لنکاشائر کے مال کی نکاسی کا وہ بہترین ذریعہ ہے۔" چنانچہ اب موجودہ بین الاقوامی سیاست کی کشمکش میں برطانیہ عظمےٰ اس طرف سے اطمینان حاصل کرنا چاہتی ہے کہ عند الضرورت جملہ وسائل کی فراہمی کے لئے آیندہ بھی ہندوستان اس کا ماویٰ اور ملجا بنا رہے۔

جدید دستور میں یہ کوشش کی گئی ہے کہ اس ملک کے رجعت پسند اور جاگیر وار طبقوں کی مدد سے مثلاً بڑے بڑے زمیندار، راجے اور مہاراجے جنھیں اس دستور میں خاص اہمیت دی گئی ہے اور جن کے ساتھ عدیم المثال رعایتیں کی گئی ہیں۔ ہندوستان پر سامراجی قبضہ ہمیشہ ہمیشہ قائم رکھا جائے۔ وفاق یعنی فیڈریشن میں رائے عامہ کی مخالفت کے لئے دیسی راجاؤں کو اصل آڑ بنایا گیا ہے اور چند صوبجات میں اعلےٰ ایوان کو جس میں بڑے بڑے زمینداروں اور روپے پیسے والوں کی نمائندگی ہے، عام باشندگان کی نمائندہ لیجسلیٹیو اسمبلی کے مساوی اختیارات اس لئے دیئے گئے ہیں تاکہ اس کے ذریعے رائے عامہ کا توڑ کیا جائے اور اس کو شکست دی جائے۔

یہ جدید دستور اس تشدد آمیز طرز عمل کا لازمی نتیجہ ہے جس پر برطانوی سامراج اس وقت تک کاربند ہے۔ اور اسی چیز نے ایک طرف ملک کی معاشی نشو ونما اور ترقی کو روک دیا ہے اور دوسری طرف قوم کو شخصی آزادی سے محروم کر دیا ہے۔ اس تمام عرصے میں محض سامراجی لوٹ مار کی خاطر ہندوستان کی قومی معیشت کا بالکل ہی ستیاناس کر دیا گیا۔ ہندوستان نے برطانوی مال کے لئے ایک وسیع بازار، برطانوی سرمایہ کے لئے

ایک نفع بخش میدان اور برطانوی صنعتوں کے لئے بہت ہی سستی خام پیداوار کا ایک ذریعہ فراہم کر دیا ہے۔ چنانچہ اول دیسی مصنوعات اور دستکاریوں کی بربادی اور اس کے بعد جدید قسم کے صنعتی کاروبار کی ترقی کی راہ کی رکاوٹوں نے ملک کے اندر دیہاتیوں کی تعداد میں بہت زیادہ اضافہ کر دیا ہے اور کل آبادی کا ۷۳ فی صدی زراعت پیشہ بن گیا ہے۔ یہاں تک کہ آج اس سرزمین میں زراعت پیشہ آبادی کی اتنی کثرت ہو گئی ہے کہ اکثر کاشتکاروں کے کھیت غیر معاشی بن گئے ہیں۔ کسانوں کا خوفناک افلاس اور قرضہ، حقیت اراضی اور مال گذاری کا تشدد آمیز نظام جس نے کاشتکاروں کو بڑے بڑے زمینداروں اور ساہوکاروں کے قبضہ اور گرفت میں ڈال دیا ہے۔ ان سب باتوں نے ایسے حالات پیدا کر دیئے ہیں جن میں کروڑوں انسان ہمیشہ ہمیشہ بھوکے اور ننگے رہتے ہیں۔ تقریباً ساڑھے تین کروڑ کسانوں کے پاس اپنی کوئی زمین نہیں۔ اور اس سے بھی زیادہ تعداد ان کی ہے جو مہاجنوں کے واقعی غلام بن گئے ہیں۔ شہروں اور قصبات کے رہنے والوں کی حالت بھی کچھ زیادہ بہتر نہیں ہے۔ شہر کے غربا کی حالت بہت زیادہ زار و زبوں ہے۔ اور دنیا میں سب سے کم اجرت پانیوالے ہندستان کے مزدور طبقے کے لوگ ہیں۔ ادنیٰ متوسط طبقے بیکاری کی وجہ سے تباہ حال ہیں اور ان کا معیار زندگی روز بروز گرتا جا رہا ہے۔ غرض مجموعی حیثیت سے سارے ہندوستانی سامراجی لوٹ ار کے شدید نتائج میں مبتلا ہیں۔ یہاں تک کہ سائمن کمیشن نے بھی یہ لکھا تھا کہ "اگر زیادہ سے زیادہ خوش آئند تخمینہ کو صحیح تسلیم کر لیا جائے تب بھی ۱۹۲۹ء میں ہندوستان کی فی کس آمدنی کا اوسط اس وقت کے موجبہ شرح تبادلہ کے حساب سے ۸ پونڈ سے بھی کم نکلتا تھا۔ اس کے مقابلے میں برطانیہ عظمیٰ کے اعداد ۹۵ پونڈ تھے اگر ضروریات اور احتیاجات زندگی کا فرق نکال بھی دیا جائے تب بھی یہ موازنہ چونکا دینے والا ہے" برطانوی سامراج نے باشندگان ہند کو نہ صرف غربت اور افلاس میں ڈال رکھا ہے بلکہ ناخواندہ اور جاہل بھی بنا دیا ہے۔ ۳۵ کروڑ ۳۰ لاکھ میں سے ۳۲ کروڑ انسان نہ پڑھ سکتے

ہیں نہ لکھ سکتے ہیں۔ بیماریوں اور وباؤں کی بھینٹ بھی خوفناک ہے۔ قابل علاج امراض میں کروروں جانیں ہر سال ضائع ہو جاتی ہیں۔ دنیا میں سب سے زیادہ اموات زچگان کی اور معصوم بچوں کی ہندوستان ہی میں ہوتی ہیں۔

برطانیہ عظمیٰ نے اپنے سامراجی طرز عمل کے تسلسل کو قائم رکھنے کے لئے ہندوستان میں ایک بہت زیادہ دفتری قسم کا سیاسی نظام حکومت ہمیشہ سے قائم کر رکھا ہے، جو باشندگان ملک کی رائے اور مرضی کا پابند نہیں ہے۔ گورنر جنرل اور گورنران کو مجالس قانون ساز کے فیصلوں کو رد کر دینے کے غیر محدود اختیارات تفویض کئے گئے ہیں۔ وہ چاہیں تو کسی منظور شدہ قانون کو نامنظور کر سکتے ہیں اور خزانہ عامرہ کو اپنے ملک پر برطانوی تسلط کے مفاد کے لئے استعمال کر سکتے ہیں۔ افلاس زدہ آبادی پر حد سے زیادہ محصولات اور ٹیکس اس لئے عائد کئے گئے ہیں کہ فوجی مصارف کسی طرح پورے ہوں۔ جن محکموں کا تعلق ملک کی ترقی اور تعمیر سے ہے مثلاً حفظان صحت اور تعلیم، اس کے حصہ میں سے کاٹ کر پولیس اور عدالت کا منہ بھرا جاتا ہے۔ جس میں ضرورت سے زیادہ انتظام اور اہتمام کیا گیا ہے۔ چنانچہ جہاں ملک کے کل مداخل کا ۲۵ فی صدی فوج پر صرف کیا جاتا ہے اور تقریباً اسی قدر عدالت اور پولیس پر، وہاں کل ۶ فی صدی تعلیم پر صرف ہوتا ہے اور شاید ۲ فی صدی حفظان صحت پر۔

یہ جدید دستور ۱۹۱۹ء کی اصلاحات کے مقابلے میں اس لحاظ سے تو یقیناً بدتر ہے کہ سابقہ دستور کی بہت سی باتوں کو جو بین السطور میں تھیں اس نے بالکل صاف اور واضح الفاظ میں بیان کر دیا ہے، بالخصوص جہاں تک کہ وائسرائے اور گورنران کے اختیارات کا تعلق ہے کہ آئندہ ان لوگوں کو مطلق العنانی کے غیر محدود اختیارات حاصل ہوں گے جن کا نام رکھا گیا ہے "مخصوص ذمہ داریاں"۔ منظور شدہ قوانین کو نامنظور کرنے کے اختیارات کے علاوہ انھیں از خود اور بلا مشورہ مجالس قانون ساز وضع قانون کا اختیار بھی دیا جائے گا جو ۱۹۱۹ء کے دستور کے ماتحت انھیں حاصل نہ تھا۔ مالیات کے متعلق جملہ معاملات میں

یہ جدید دستور موجودہ پابندیوں کو برقرار رکھنے کے علاوہ چند مزید پابندیاں ایسی وضع کرتا
ہے کہ جس سے حکومتِ ہند کو قانون سازی کے لئے یہ ناممکن ہو جائے گا کہ ملکی صنعت و تجارت
کی ترقی اور امداد کے لئے کچھ کر سکے۔ یہ دستور اس ملک میں صرف برطانوی تجارت اور سرمایہ
کے لئے کافی مراعات کی ضمانت کرتا ہے اور اس پردہ میں کہ ہندوستان کی مجالس قانون ساز
ان کے ساتھ کوئی نقصان رساں امتیازات نہ کرنے پائیں۔ جدید دستور کی مالیاتی اسکیم
نے نہ تو موجودہ غیر منفعت بخش فوجی اور سول مصارف پر کوئی توجہ کی ہے اور نہ قومی ترقی
اور تعمیر کے لئے کوئی نیا ذریعۂ آمدنی فراہم کیا ہے۔ مصیبت بالائے مصیبت یہ کہ جدید دستور
دیسی ریاستوں اور بڑے بڑے زمینداروں کے اثر و اقتدار کو مستحکم کرنا چاہتا ہے اور ہندوستان
کی سیاسی زندگی پر ان لوگوں کو ایک خاص اہمیت دینے کی کوشش کرتا ہے۔

غرض جس نقطۂ نظر سے بھی دیکھئے یہ جدید دستور باشندگان ہند پر ایک سامراجی
حملہ ہے جو بالارادہ کیا گیا ہے۔ ہندوستان پر برطانوی سامراج کی اسی گرفت کو یہ اور
مضبوط کرنا چاہتا ہے بلکہ اس ملک کے لئے غلامی کی نئی زنجیریں گڑھتا ہے، اس لئے
سامراج کے مخالف ہندوستان کے عام باشندگان کا یہ فرض ہے کہ اس کے خلاف شدت
کے ساتھ جدوجہد کریں اور قبل اس کے کہ وہ ہمیں دھکا دے کر غلامی کی دلدل میں اور
زیادہ نیچے گرائے ہم اسے جڑ سے کھود کر نیست و نابود کر دیں۔

**برطانوی پارلیمنٹ کی فرمانروائی** | ہر دستور اساسی میں فرمانروائی کا سوال بنیادی حیثیت
رکھتا ہے اس لئے کہ اہم ترین سیاسی فرمانروائی کی خصوصیات کا رنگ پورے دستور میں
بلکہ اس کی تفصیلات میں نظر آتا ہے۔ ہر آزاد اور جمہوری ملک میں فرمانروائی ساری
قوم کی ہوتی ہے اور اس کی تشکیل جمہور کی منتخب کردہ ایک جماعت کے ذریعے ہوتی ہے
جہاں سے حکومت کے تمام پرزے قوت اور اختیارات حاصل کرتے ہیں۔ ہندوستان
چونکہ برطانیہ عظمیٰ کا محکوم اور ماتحت ہے اس لئے ہندوستان میں فرمانروائی [illegible]

کی نہیں بلکہ برطانوی پارلیمنٹ کی ہے۔ یہی پارلیمنٹ اس بات کا فیصلہ کرتی ہے کہ ہندوستان میں کس طرح کی حکومت ہونا چاہیئے۔ اور اس کے بعد وزیر ہند کے ذریعے جس کو ہندوستان کے انتظام و انصرام حکومت کے معاملات پر مداخلت کے غیر محدود اختیارات حاصل ہیں ہندوستان کے جملہ معاملات کی دیکھ بھال اور نگرانی کرتی ہے۔ تمام اہم معاملات میں وزیر ہند حکومت ہند کی پالیسی کو طے کرتا ہے۔ اور اس کی ہدایت کرتا ہے۔ ہندوستان کی مالیات پر اس کا پورا دباؤ ہے۔ ہندوستان کی دفتری حکومت کی اعلیٰ فوجی اور سول ملازمتوں کے لئے وہی تقررات کرتا ہے۔ نیز ملازمت کے متعلق شرائط طے کرتا ہے اور گورنر جنرل جو ہندوستان کا احکم الحاکمین ہے براہ راست اس کے سامنے جوابدہ ہے۔

یہ جدید دستور کسی طور پر ہندوستان میں برطانوی پارلیمنٹ کی اس فرمانروائی کو ہاتھ سے بھی نہیں چھوڑنے دیتا ہے۔ اس دستور اساسی کی دفعہ ۲ کا صاف یہ مطلب ہے کہ پارلیمنٹ ہی ہندوستان کی اعلیٰ فرمانروا رہے گی اور اس کے بعد دفعہ ۱۱۰ خاص طور پر یہ بتلاتی ہے کہ :-

۱۔ اس قانون میں کسی چیز سے ایسا مطلب نہ لیا جائے جس سے کہ

(الف) برطانوی ہند یا اس کے کسی حصہ پر پارلیمنٹ کے اختیارات قانون سازی پر کوئی اثر پڑے، یا

(ب) وفاقی مجالس قانون ساز یا کسی صوبجاتی مجالس قانون ساز کو یہ اختیار دیا جائے، کہ

(۱) کوئی ایسا قانون بنائے جس کا اثر فرمانروا یا شاہی خاندان پر یا بادشاہ کی جانشینی اور وراثت پر، یا ممالک محروسہ کی فرمانروائی پر یا ہندوستان کے کسی حصہ پر بادشاہ کی سیادت پر یا برطانوی قومیت کے متعلق قوانین پر یا قوانین متعلق برّی فوج وہوائی فوج یا قانون نظم وضبط بحری فوج پر یا سمندری قانون اور سمندری،

سمندری عدالتوں پر پڑے۔

علاوہ بریں دفعہ ۳۰۸ نے یہ بات بالکل صاف کردی ہے۔ مجالس قانون ساز ہند کو اس دستور میں کسی تبدیلی کا اختیار نہیں ہے۔ وہ صرف اس قسم کے معاملات میں مثلاً حق رائے دہندگی میں توسیع یا طریق انتخاب یا ایوانات میں اراکین کی تعداد اور اسکی ساخت وغیرہ کے متعلق قرارداد کے ذریعہ ترمیمات کی سفارش کرسکتی ہے۔ اور وہ بھی اس دستور کے نفاذ کے دس سال بعد۔ لیکن اس دستور میں کسی قسم کی تبدیلی کے لئے برطانوی پارلیمنٹ کی منظوری بہرحال ضروری ہے۔

چنانچہ پارلیمنٹ کی فرمانروائی ان اختیارات کے ذریعے سے قائم رکھی جائے گی جو ہندوستان کے معاملات کی "نگرانی، ہدایت، اور ان پر دباؤ رکھنے کے لئے" وزیر ہند کو تفویض کئے گئے ہیں اور وزیر ہند آئندہ بھی ان تمام اختیارات کو استعمال کرنے کا ذمہ دار ہوگا جو ملک معظم کو ہندوستان کے متعلق حاصل ہیں۔ گورنر جنرل براہ راست اس کے ماتحت ہوگا اور لازماً اس کی ہدایات کی تعمیل کرے گا۔

اس سے یہ بالکل ظاہر ہے کہ ہندوستان اور برطانیہ عظمیٰ کے بنیادی سیاسی تعلقات پر یہ جدید دستور کسی طرح پر بھی کوئی اثر نہیں ڈالتا۔ اس ملک پر سامراجی تسلط برقرار رہے گا اور ایک غلام ملک کی حیثیت سے ہندوستان پر ایک اجنبی سامراجی حکومت آئندہ بھی قائم رہے گی اور لوٹ مار کرتی رہے گی۔

<u>وفاق</u> | جدید دستور نے سارے ہندوستان کا ایک وفاق بھی تیار کیا ہے جو برطانوی ہند کے صوبجات اور دیسی ریاستوں پر مشتمل ہوگا۔ اس وفاق کے دو ایوان ہوں گے یعنی فیڈرل اسمبلی اور کونسل آف اسٹیٹ۔ اس وفاق کی قوت عاملہ کا نفاذ ملک معظم کی طرف سے گورنر جنرل کیا کرے گا۔

<u>وفاقی مجالس قانون ساز کی ساخت</u> | فیڈرل اسمبلی میں برطانوی ہند کے ۲۵۰ نمائندے ہوں گے

اور دیسی ریاستوں کے زیادہ سے زیادہ ۲۵۰ نمائندے۔ اور کونسل آف اسٹیٹ میں برطانوی ہند کے ۱۵۶ نمائندے اور دیسی ریاستوں کے زیادہ سے زیادہ ایک سو چار۔

کونسل آف اسٹیٹ کے انتخاب کا حق ان جائداد کی بنیاد پر چند قیود کے ساتھ ہوگا اس لئے صرف دولتمند زمیندار، کارخانہ دار اور تاجروں کے طبقے کی اس میں نمائندگی ہوگی اور فیڈرل اسمبلی دوسرے عام باشندگان کی نمائندگی کرے گی۔

دونوں ایوانوں میں برطانوی ہند کی نشستوں کی تقسیم فرقہ وارانہ اصول پر ہوگی۔ ہندو، مسلمان، سکھ، ہریجن دیسی عیسائی، اینگلو انڈین اور یورپین سب کو جداگانہ انتخاب کا حق ملے گا صنعت و حرفت اور تجارت پیشہ، نیز زمیندار اور مزدور پیشہ اور مستورات کی مخصوص نمائندگی کے لئے چند نشستیں مخصوص کر دی جائیں گی۔

فیڈرل اسمبلی کی جملہ نشستوں کی خانہ پُری بالواسطہ طریق انتخاب سے ہوگی، یعنی وہ لوگ اس میں آئیں گے جن کا انتخاب صوبجاتی مجالس قانون ساز کے اراکین کریں گے، اور اس میں ہر فرقہ یا جماعت کے لوگ علیحدہ علیحدہ رائے دیں گے۔ البتہ کونسل آف اسٹیٹ میں برطانوی ہند کے نمایندوں کا انتخاب براہ راست ان حلقہائے انتخاب سے ہوگا، جن میں حق رائے دہندگی بہت ہی محدود اور صرف ملکیت و جائداد کی بنیاد پر حاصل ہوگا۔ دیسی ریاستیں خود اپنے نمائندے مقرر کریں گی جن کی نامزدگی ریاست کا فرمانروا کیا کرے گا۔ چھ سو ریاستوں پر نشستوں کی تقسیم ہر ریاست کی اہمیت اور اس کے مرتبہ کے لحاظ سے کی جائے گی۔

یہاں غور طلب اور اہم بات یہ ہے کہ ان فیڈرل ایوانات کی ساخت کچھ ایسی رکھی گئی ہے کہ یہ اس ملک کی تمام رجعت پسند قوتوں کا ایک قلعہ بن جائیں گے۔ فرقہ وارانہ اصول پر نشستوں کی تقسیم، فیڈرل اسمبلی کے لئے اراکین کا بالواسطہ انتخاب، اور کونسل آف اسٹیٹ میں صرف صاحب جائداد طبقوں کی نمائندگی اور پھر دونوں ایوانات میں دیسی ریاستوں کی اتنی کثیر تعداد نمائندگی سے وفاقی مجالس پر ان عناصر کا غلبہ یقینی ہے جو سامراج کے حامی اور ترقی کے دشمن ہیں۔

نشستوں کی فرقہ وارانہ تقسیم اس عام پالیسی سے تعلق رکھتی ہے کہ "پھوٹ ڈالو اور حکومت کرو"۔ لیکن ہندوستان میں برطانوی سامراج کا یہ کوئی نیا اصول نہیں ہے۔ بلکہ واقعہ یہ ہے کہ اس ملک پر برطانوی حکومت کو قائم رکھنے کے لئے ہمیشہ اسی اصول سے کام لیا گیا ہے۔ حکومت قصداً فرقہ وارانہ سوالات اٹھاتی رہی ہے اور ان کی سرپرستی بھی کرتی رہی ہے، نیز ضروریات وقت کے لحاظ سے مختلف فرقوں کو ایک دوسرے سے لڑایا گیا ہے۔ چنانچہ یہی نہیں کہ اس دستور میں فرقہ وارانہ تفرقہ اندازیاں اور زیادہ کثرت سے موجود ہیں بلکہ انہیں اس طریقہ سے داخل کیا گیا ہے کہ ہندوستان کے متوسط طبقے میں جو فرقہ وارانہ جذبات اس وقت موجود ہیں وہ اور زیادہ بھڑک جائیں۔ اس کی وجہ سے یقیناً بیماری ہندوستان میں اور زیادہ بڑھے گی اور اس طریقہ سے مجالس قانون ساز کو فرقہ وارانہ جھگڑوں کے لئے گویا میدان جنگ بنانے کا ایک اسٹیج قائم کیا جارہا ہے اس لئے کہ صرف جداگانہ طریق انتخابات کے سایہ میں تمام فرقوں کے رجعت پسند عناصر پھلتے پھولتے ہیں اور انھیں عوام الناس پر اپنے اثر اور اقتدار کو پھیلانے کا موقع ملتا ہے۔

ایوان ادنیٰ یعنی فیڈرل اسمبلی کے لئے بالواسطہ انتخاب اور ایوان اعلیٰ یعنی کونسل آف اسٹیٹ کے لئے براہ راست انتخاب کا جو نرالا اور دلچسپ طریقہ اختیار کیا گیا ہے اس میں بھی ایک مقصد پوشیدہ ہے۔ دنیا کی جمہوری حکومتوں کا یہ ایک ابتدائی اصول ہے کہ ایوان ادنیٰ کا انتخاب براہ راست عام باشندگان کو کرنا چاہئے، جن کی کہ وہ نمائندگی کرتا ہے اور ایوان اعلیٰ کا انتخاب چونکہ وہ مستقل حقوق رکھنے والوں کی نمائندگی کرتا ہے اس لئے خواہ براہ راست کیا جائے یا نہ بھی کیا جائے۔ بلکہ واقعہ تو یہ ہے کہ اس میں سرے سے کسی انتخاب ہی کی ضرورت نہیں ہے۔ جس کی ایک مثال برطانیہ عظمیٰ میں دارالامرا موجود ہے۔ لیکن برطانوی سامراج تو ہندوستان کے جمہور کی رائے سے خوف زدہ ہے۔ جمہور کے اثر اور دباؤ سے کچھ مجبور ہو کر صوبجاتی مجالس قانون ساز میں براہ راست طریق انتخاب کا حق دیا ہے، لیکن

وہ چاہتی ہے کہ ملک میں سامراج کی مخالف تحریک کے روز افزوں اثرات سے وفاقی مجالس کا ہر طرح تحفظ کیا جائے۔ چنانچہ بالواسطہ طریق انتخاب کا صاف و صریح مقصد ہی یہ معلوم ہوتا ہے کہ انڈین نیشنل کانگریس کو فیڈرل اسمبلی پر قبضہ کرنے سے روکا جائے۔ اگر قوم کو براہ راست حق رائے دیا جاتا تو فیڈرل اسمبلی میں کانگریس کی نمائندگی بہت قوی ہو جاتی بلکہ اکثریت ہو جاتی لیکن بالواسطہ انتخاب میں کانگریس امیدوار صرف انھیں صوبجات سے فیڈرل اسمبلی کے لئے منتخب ہوں گے جہاں صوبجاتی مجالس میں کانگریس کی اکثریت ہے یا کم از کم وہ خاصی تعداد میں ہیں اور اصل بات یہ ہے کہ اگر ان نشستوں کے لئے کھلا ہوا مقابلہ کانگریس اور دوسری رجعت پسند جماعتوں کے درمیان ہو تو کانگریس عام باشندگان پر اپنے غالب اثر کی وجہ سے یقیناً زیادہ کامیاب ہو گی، لیکن مجالس قانون ساز کے اندر جہاں حق رائے صرف چند سو افراد تک محدود ہے، رجعت پسند عناصر حکومت کی امداد و اعانت سے ایسی ترکیبیں کر سکتے ہیں کہ انھیں فیڈرل اسمبلی میں اس سے زیادہ نمائندگی مل جائے جتنی کہ براہ راست طریق انتخاب کی صورت میں وہ حاصل کر سکتے تھے۔ واقعہ یہ ہے کہ بالواسطہ طریق انتخاب کا پورا خاکہ کچھ اس انداز کا بنایا گیا ہے کہ اس ملک میں کسی سامراج کی مخالف جماعت کو سب سے اعلیٰ مجالس قانون ساز میں غلبہ حاصل کرنے سے روکا جائے۔ اس ملک کے مستقل حقوق رکھنے والے لوگ کونسل آف اسٹیٹ میں مستحکم طور پر داخل ہونے کے بعد فیڈرل اسمبلی کے ترقی پسند اراکین کی راہ میں بھی ایک رکاوٹ بن جائیں گے، اس لئے کہ کونسل آف اسٹیٹ کو بالکل وہی اختیارات قانون سازی و مالیات حاصل ہوں گے جو فیڈرل اسمبلی کو دیئے گئے ہیں۔ کونسل آف اسٹیٹ جیسے ایوان اعلیٰ کا وجود جس میں کہ اعلیٰ طبقہ کے سرمایہ دار اور زمینداران کی نمائندگی ہو اور اسے ایوان ادنیٰ کے مساوی اختیارات دیئے جائیں جمہوریت کے مبادی اور اصول کے بالکل خلاف ہے۔ لیکن برطانوی سامراج جمہور ہندوستانیوں کو جنھیں وہ بڑی بے رحمی سے لوٹ رہی ہے، عام طور پر اپنا دشمن بنانے کے بعد اب یہ چاہتی ہے، کہ اس

ملک کے مستقل حقوق رکھنے والے لوگوں کے ساتھ اتحاد قائم کرے اس لئے کہ ان کا وجود بھی سامراجی نظام پر منحصر ہے اور اس نظام کو اگر شکست ہوئی تو ان لوگوں کا اس میں بھی بہت کچھ نقصان ہوگا۔ یہی مقصد تھا جس نے برطانوی پارلیمنٹ کو اس بات پر آمادہ کر دیا، کہ دیسی ریاستوں کو وفاق میں غیر معمولی اہمیت عطا کرے۔ چنانچہ فیڈرل اسمبلی میں کل نشستوں کی ۳۳ فی صدی دیسی ریاستوں کے قبضہ میں ہوں گی اور کونسل آف اسٹیٹ میں انکی نمائندگی ۴۰ فی صدی ہو جائے گی۔ مجموعی حیثیت سے گویا وفاقی مجالس میں ۴۰۶ اراکین برطانوی ہند کی نمائندگی کریں گے اور ۲۲۹ دیسی ریاستوں کی۔

مندرجہ بالا سطور سے یہ بات صاف طور پر ظاہر ہوتی ہے کہ وفاقی مجالس سے یہ بعید ہے کہ وہ ترقی پسند ہو یا قوم کی رائے کی نمائندگی کرے۔ اس میں رجعت پسند جاگیردار اور فرقہ پرست عناصر کا غلبہ ہوگا جو سامراج کی حمایت میں ایک جتھا بنالیں گے اور اس طریقہ سے گورنر جنرل کو موقع دیں گے کہ وہ اپنے غیر محدود اور مطلق العنان اختیارات کو قوم کے خلاف استعمال کرے۔

**وفاقی مجالس کے اختیارات** باوجود اس ضمانت کے کہ وفاقی مجالس میں اکثریت ہمیشہ رجعت پسندوں کی رہے گی۔ برطانوی سامراج پھر بھی یہ محسوس کرتی ہے کہ اس جماعت کو مالیات یا قانون سازی کے حقیقی اختیارات دے دینا خطرہ سے خالی نہیں ہے۔ چنانچہ پہلے تو محکمہ فوج اور محکمہ معاملات خارجہ کہ سیاسی حیثیت سے دونوں سب سے زیادہ اہم محکمے ہیں وفاقی مجالس کے حدود سے اثر و اقتدار سے خارج ہوں گے، اور ان محکموں کے متعلق نہ وہ کوئی قانون بنا سکتی ہیں اور نہ ان محکموں کے مصارف متعین کرنے میں وہ کوئی رائے دے سکتی ہیں۔ گورنر جنرل "خود محکمہ جات فوج، معاملات خارجہ اور ملکیت کا ذمہ دار ہوگا اور ان کی نگرانی کرے گا" دوسرے یہ کہ گورنر جنرل کی منظوری حاصل کئے بغیر کوئی مسودہ قانون نہیں بن سکتا۔ تیسرے یہ کہ گورنر جنرل کی سابقہ اجازت حاصل کرنا ضروری ہے اگر وفاقی مجالس کے کسی ایوان میں کوئی ایسا مسودہ یا ترمیم پیش کی جائے جو:-

(۱) پارلیمنٹ کے کسی قانون کی کسی دفعہ کو درآنحالیکہ وہ برطانوی ہند پر حاوی ہو مسترد کرے یا اس میں ترمیم کرے یا اس کے مخالف ہو۔

(۲) گورنر جنرل کے کسی قانون یا اس کے نافذ کردہ کسی آرڈیننس کو مسترد کرے یا اس میں ترمیم کرے یا اس کے منافی ہو۔

(۳) اثر انداز ہو ان معاملات پر جن کے متعلق گورنر جنرل کو اپنی رائے سے عمل کرنے کی ہدایت کی گئی ہے۔

(۴) پولیس کے سپاہی یا یوروپین برطانوی رعایا کے متعلق ضابطہ فوجداری کو مسترد کرے یا اس میں ترمیم کرے یا اس پر اثر انداز ہو۔

(۵) ایسے اشخاص پر جو ہندوستان میں نہیں رہتے ان لوگوں کے مقابلہ میں جو ہندوستان میں رہتے ہیں زیادہ شرح سے محصولات عائد کرے یا ان کمپنیوں پر نسبتاً زیادہ محصول عائد کرے جن کا انتظام اور اہتمام کلیتہً بیرونی ہند میں نہیں ہوتا ہے۔

(۶) اثر انداز ہو، وفاقی محصول آمدنی کی کسی ایسی رعایت پر جو اس وجہ سے عطا کی گئی ہو کہ اس آمدنی پر مملکت انگلستان میں بھی محصول لگایا جاتا ہے۔

غرض اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ وفاقی مجالس کو بالکل کوئی اختیارات نہیں ہیں۔ اس ملک کی فوج اور بیرونی تعلقات کے متعلق اس کو کسی قسم کی رائے اور مشورے کا نہ کوئی حق حاصل ہوگا اور نہ بغیر گورنر جنرل کی سابقہ اجازت کے کسی اہم معاملہ کے متعلق وہ کوئی قانون بنا سکتی ہے۔ اور جن امور میں اس قسم کی سابقہ اجازت ضروری نہیں ہے، وہاں گورنر جنرل خود اپنی رائے پر عمل کر کے مجالس قانون ساز کے کسی فیصلہ کو اپنے اختیارات 'وٹو' کو استعمال کر کے مسترد کر سکتا ہے*۔

(امور متعلقہ مالیات پر وفاقی مجالس کے اختیارات اور بھی زیادہ محدود ہوں گے۔ سالانہ

---

* وفاق کے منظور کردہ قانون کو تاریخ منظوری کے بعد بارہ مہینہ کے اندر بادشاہ منسوخ کر سکتا ہے۔

مصارف دو حصوں میں تقسیم کردئے جائیں گے۔ یعنی (۱) وہ مصارف جو وفاق کی آمدنی سے ادا کردئے جائیں گے۔ (۲) وہ مصارف جن کی ادائیگی وفاق کی آمدنی میں سے کرنے کی تجویز کی جائے گی۔ اول الذکر کے لئے وفاقی مجالس کی منظوری کی ضرورت نہ ہوگی اور ان میں حسب ذیل مصارف شامل ہیں۔

(۱) گورنر جنرل کی تنخواہ و بھتہ اور ان کے دفتر کے متعلق دیگر مصارف۔

(۲) مطالبات قرض جن کی ذمہ داری وفاق پر ہے۔ بشمولیت، سود، ذخیرہ ادائی مطالبات اور ذخیرہ ادائی قرض وغیرہ۔

(۳) وزراء، اراکین کونسل، مشیر مال، سرکاری وکیل اور چیف کمشنران وغیرہ کی تنخواہیں اور بھتے۔

(۴) وفاقی عدالت کے ججوں کی تنخواہ، بھتے اور پنشن نیز ہائی کورٹ کے ججوں کی پنشن جو واجب الادا ہے۔

(۵) محکمہ فوج، معاملات خارجہ اور محکمہ کلیسا کے مصارف۔

(۶) دیسی ریاستوں کے ساتھ ملک معظم کی طرف سے تعلقات قائم رکھنے کے سلسلہ میں جو مصارف ہوں۔

(۷) اس کے علاوہ اور کوئی مصارف جو گورنمنٹ آف انڈیا ایکٹ وفاق کی آمدنی سے منظور کرے۔

دوسری قسم کے مصارف کے لئے جو وفاق کی آمدنی سے تجویز کئے جائیں گے وفاقی مجالس کی منظوری حاصل کی جائے گی۔ لیکن گورنر جنرل کو چونکہ منظوری کا اختیار حاصل ہوگا اس لئے وہ سالانہ میزانیہ میں ایسی رقوم داخل کرسکتا ہے جو وفاقی مجلس نے نامنظور کردی تھیں یا ان میں تخفیف کردی تھی۔

یہاں قابل غور بات یہ ہے کہ میزانیہ کا وہ حصہ جس کے لئے وفاق کی رائے کی ضرورت

نہیں ہے، وفاق کے کل مصارف کے کم از کم اسی فی صدی پر مشتمل ہے۔ پھر بھی باقی ماندہ بیس فی صدی بلکہ اس سے بھی کم پر وفاقی مجالس کو اختیارات کلی حاصل نہ ہوں گے، اس لئے کہ گورنر جنرل خود اپنی رائے سے ہر دو ایوانوں کے کسی فیصلہ کو جو مالیات سے متعلق ہو مسترد کرسکتا ہے۔

اس لحاظ سے تو جدید دستور نے ۱۹۱۹ء کے انتظامات کو ضرور قائم رکھا ہے لیکن بعض دیگر معاشی اور مالیاتی امور میں اس نے جدید قیود اور پابندیاں وفاقی مجالس پر عائد کردی ہیں جن میں سب سے زیادہ قابل غور وہ ہیں جو مجالس قانون ساز ہند کو اس قسم کے قوانین منظور کرنے سے منع کرتی ہیں جو براہ راست یا بالواسطہ اس ملک میں برطانیہ کی تجارت اور مالیات کے مفاد کے لئے نقصان رساں معلوم ہوں۔

گورنمنٹ آف انڈیا ایکٹ کی دفعہ ۱۲ نے گورنر جنرل کی دیگر خصوصی ذمہ داریوں میں ایک یہ بھی قرار دی ہے کہ ہر اس کارروائی کو روکے جس کے تحت ہندوستان میں برطانیہ کے مال کی درآمد کے ساتھ امتیازی یا تعزیری برتاؤ کیا جائے۔ خصوصی ذمہ داریوں کے مقابلے میں گورنر جنرل خود اپنی رائے اور اختیار تمیزی پر عمل کرے گا۔ اور جہاں تک کہ اس ذمہ داری کا تعلق محصولات درآمد و برآمد سے ہے اس میں امتیازات خواہ براہ راست کئے جائیں یا بالواسطہ کسی تدبیر سے، دونوں صورتوں میں اس کا اطلاق ہوسکے۔ اس کی وجہ سے گورنر جنرل کو یہ اختیار بھی حاصل ہوگا کہ اگر مجلس کے کسی قانون کا منشا برطانوی مال کے مقابلہ میں ہندوستانی مصنوعات کی تائید کرنا ہو تو وہ اس کو خلاف قاعدہ قرار دے کر مسترد کرسکتا ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ اس دفعہ کے تحت مجالس قانون ساز ہند کی تجارتی پالیسی گورنر جنرل کے ارشاد و ہدایت کے مطابق مقرر ہوا کرے گی۔

دفعہ ۱۱۱ مجالس قانون ساز ہند کو اس قسم کا کوئی قانون منظور کرنے سے منع کرتی ہے جس سے کہ برطانوی نژاد برطانوی رعایا کے ہندوستان میں داخلہ پر یا ان کے لئے جائداد کی

خرید و فروخت اور اس پر قبضہ یا سرکاری ملازمت یا کوئی دوسرا مشغلہ، تجارت، کاروبار اور پیشہ اختیار کرنے پر قیود اور پابندیاں عائد ہوں۔ اس کا صاف مطلب یہ ہے کہ اس ملک کی معاشی زندگی میں برطانیہ کو جو خاص حقوق اور مراعات حاصل ہیں ان کو مجالس قانون ساز ہند چھو نہیں سکتی۔

برطانوی کمپنیاں جو ہندوستان میں تجارت کر رہی ہیں مجالس قانون ساز ہند کے اثر اور دباؤ سے کلیتہً آزاد ہوں گی اور اس ایکٹ کی دفعہ ۱۱۳ کے مطابق کسی کمپنی کو جو برطانوی قوانین کے تحت قائم ہوئی ہو۔ ہندوستان نے کمپنی ایکٹ کی پابندی پر مجبور نہیں کیا جاسکتا۔ مجالس قانون ساز ہند کو ہرگز یہ اختیار نہ ہوگا کہ اس قسم کی کمپنیوں کو قوانین ہند کے مطابق قائم کرنے کا مطالبہ کرے یا اس کے دفتر کی رجسٹری، اس کے سرمایہ، یا قومیت، یا مستقل سکونت یا بود و باش وغیرہ پر یا مجلس نگران کے اراکین، یا حصہ داران، عہدہ داران ایجنٹ اور ملازمین پر کوئی پابندیاں عائد کرے۔

دفعہ ۱۱۲ نے یہ قرار دیا کہ محصولات کے معاملہ میں برطانوی اور ہندوستانی کمپنیوں کے ساتھ ایک ہی قسم کا برتاؤ کیا جائے گا۔ اور دفعہ ۱۱۶ میں ایک اہم شرط یہ بھی داخل کی گئی ہے کہ ہندوستان میں جو برطانوی کمپنیاں قائم ہیں وہ بھی اسی حد تک حکومت کے عطیہ، امداد اور اعانت کی مستحق ہوں گی جس طرح کہ ہندوستانی کمپنیاں۔

آخر میں یہ ایک شرط اور رکھی گئی ہے (دفعہ ۱۱۵) کہ "مالک برطانیہ کے اندر رجسٹر شدہ کسی جہاز کے ساتھ وفاقی یا صوبجاتی قانون کے ذریعہ یا اس کے تحت کوئی ایسا طرز عمل نہیں اختیار کیا جائے گا جس کا اثر خود جہاز پر، یا اس کے مالک، افسران، ملاح، یا اس کے تجارتی مال و اسباب پر پڑے۔ درآنحالیکہ برطانوی ہند کے اندر رجسٹر شدہ جہازوں کے حق میں اس کی وجہ سے کوئی رعایت بھی ہوتی ہو۔"

ان تمام دفعات پر باقاعدہ عمل درآمد کرانا بھی گورنر جنرل کی مخصوص ذمہ داری میں داخل ہے۔

اس کے علاوہ ایک چیز اور بھی غور طلب ہے کہ وفاقی مجالس کو ریزرو بنک اور ہندوستانی ریلوں پر بہت کم اثر اور اختیار حاصل ہوگا اس لئے کہ ان میں برطانوی سرمایہ بہت زیادہ لگا ہوا ہے۔ گورنر جنرل خود اپنی رائے اور تمیز سے ریزرو بنک کے گورنر اور ڈپٹی گورنر کا تقرر کرے گا اور وہ ان کو برخاست بھی کرسکتا ہے۔ اس کو یہ اختیار بھی ہوگا کہ مرکزی بورڈ کو برطرف کرنے یا بنک کے حساب کو چکانے کے لئے جو کارروائی چاہے کرے۔ ریلوں کا انتظام اور نگرانی ایک مخصوص جماعت کے سپرد ہوگی جس کا تقرر آئین پارلیمنٹ کے ذریعہ کیا جائے گا۔ اور اس کا نام ریلوے اتھارٹی ہوگا۔ اس جماعت کے جملہ سات اراکین میں سے کم از کم تین اراکین کا تقرر گورنر جنرل کرے گا۔ اور خصوصی ذمہ داریوں کے سلسلہ میں جو اختیارات گورنر جنرل کو حاصل ہیں ان کا اطلاق ریلوے اتھارٹی پر بھی ہوگا۔

ہندوستان میں برطانیہ کو جو زبردست مستقل حقوق حاصل ہیں انھیں اگر پیش نظر رکھا جائے تو پھر ان آئینی قیود اور پابندیوں کی حقیقی اہمیت سمجھ میں آسکتی ہے۔ ہندوستان میں برطانیہ نے جو سرمایہ لگا رکھا ہے اس کی مجموعی رقم تیرہ ارب روپے کے قریب ہوتی ہے ۳۲-۱۹۳۱ء میں برطانوی کمپنیوں کی تعداد جو ہندوستان میں کاروبار کررہی تھیں ۹۱۱ تھی۔ اور وصول شدہ سرمایہ ۵۶ ۷ ملین پونڈ یعنی ۱۰ ارب ۸ کروڑ روپیہ تھا۔ ان میں سب سے زیادہ اہم کمپنیاں بنکوں کی ہیں اور بیمہ کمپنیاں، ریل اور ٹریم کی کمپنیاں، تجارتی اور صنعتی کمپنیاں، سن کے کارخانے اور کانیں ہیں۔ اندازہ لگایا گیا ہے کہ کم از کم ایک ارب ۶۱ کروڑ روپیہ ہر سال برطانوی سرمایہ کے سود یا برطانوی کمپنیوں کے منافع کی صورت میں ہندوستان سے انگلستان چلا جاتا ہے۔ ہندوستان کی بحری تجارت کا بہت بڑا حصہ برطانوی جہازات پر جاتا ہے۔ بحری تجارت پر ہندوستانی جہازات کا حصہ بمشکل ۲ فی صدی ہے اور ساحلی تجارت پر تقریباً ۱۵ فیصدی۔

یہ تجارتی اور صنعتی حقوق رکھنے والے برطانوی نہ صرف یہ کہ اس ملک کے معاشی وسائل پر حاوی اور قابض ہیں بلکہ کھلم کھلا ہندوستانی کمپنیوں اور تاجروں کے خلاف نقصان رساں

طرزِ عمل اختیار کرتے ہیں۔ چنانچہ اگر ہندوستان کی صنعت اور تجارت کو ترقی دینا ہے تو ان طاقتور بدیسی دشمنوں سے اس کا تحفظ کرنا ہی پڑے گا۔ لیکن جدید دستور نے یہ بالکل ہی ناممکن بنا دیا ہے، اس لئے کہ اگر برطانیہ کے تجارتی اور کاروباری مفاد کو نظر انداز کر کے صرف ہندوستان کی صنعت و تجارت کی امداد اور سرپرستی کے لئے کوئی تدبیر اختیار کی جائے گی تو گورنر جنرل اس کو بھی خلاف قاعدہ قرار دے کر مسترد کر دے گا اور ہر معاملے میں اس کا فیصلہ آخری ہو گا جس میں کوئی حجت نہیں ہو سکتی۔ غرض اس طریقہ سے برطانوی سرمایہ کا پھندا ہندوستان کے گلے میں، سی قدر مضبوط پڑا رہے گا جیسا کہ ہمیشہ سے تھا اور یہ ملک اسی طرح ہمیشہ معاشی حیثیت سے پست اور غیر ترقی یافتہ رہے گا۔

گورنر جنرل کے اختیارات اگر ایک طرف وفاقی مجالس کمزور اور بے بس جماعت بنا دی گئی ہیں تو دوسری طرف تمام اختیارات وائسرائے کے ہاتھوں میں دیدئے گئے ہیں۔ پہلی بات تو یہ ہے جیسا کہ اس سے قبل بھی بتلایا جا چکا ہے کہ محکمہ جات فوج، معاملات خارجہ اور قبائل کی نگرانی اور ہدایت خود گورنر جنرل کیا کرے گا اور جہاں تک ان محکموں کا تعلق ہے وہ براہ راست وزیر ہند کے سامنے جواب دہ ہو گا۔ مزید براں اس کو حسب ذیل اختیارات حاصل ہوں گے۔

(۱) اگر ضرورت سمجھے تو مجلس قانون ساز کے منظور کردہ مسودہ کو قبول کرنے سے انکار کر دے اور اس کو قانون نہ بننے دے۔

(۲) بعض قسم کے قوانین مجلس میں پیش کرنے کے لئے سابقہ منظوری کا عطا کرنا۔

(۳) کسی مسودہ قانون کو ملک معظم کی منظوری کے لئے روک لینا۔

(۴) مالیات کے متعلق مجالس قانون ساز کے کسی فیصلہ کے خلاف اپنا فیصلہ صادر کرنا۔

(۵) خاص احکامات یعنی آرڈیننس کا کسی وقت نافذ کرنا۔

(۶) مجالس قانون ساز کے بغیر خود ہی "گورنر جنرلی ایکٹ" کے نام سے قوانین بنا دینا۔

(۷) مجالس قانون ساز کی طلبی، برخاستگی اور التوا۔

(۸) مجالس قانون ساز کے ہر دو ایوانات کا مشترک اجلاس طلب کرنا۔

(۹) مجالس قانون ساز میں کسی معاملہ پر بحث کو روک دینا۔

(۱۰) مجالس قانون ساز کی رائے کے باوجود کوئی کارروائی کرنا۔

(۱۱) ایسی حالت میں کہ آئینی انتظامات بالکل موقوف اور منقطع ہو جائیں جملہ اختیارات کو اپنے قابو میں کر لینا۔

ان سب پر مستزاد یہ ہے کہ گورنر جنرل پر چند "خصوصی ذمہ داریاں" عائد کی جائیں گی جن سے عہدہ برآ ہونے کے لئے اس کو اختیارات مطلق حاصل ہوں گے۔ اور یہ خصوصی ذمہ داریاں حسب ذیل ہونگی۔

(۱) ہندوستان یا اس کے کسی حصّہ کے امن و امان کے لئے کسی شدید خطرہ کا انسداد کرنا۔

(۲) وفاقی حکومت کے قرضہ اور مالیات کا تحفظ کرنا۔

(۳) اقلیتوں کے جائز حقوق کا تحفظ کرنا۔

(۴) جو حقوق قانون نے سرکاری ملازمین کو دئے ہیں ان کی ضمانت کرنا اور ان کے ... رنا۔

(۵) ایسی کارروائی کو روکنا جس سے ہندوستان میں برطانوی مال کی درآمد کے ساتھ کوئی امتیازی یا تعزیری برتاؤ کیا جائے۔

(۶) برطانیہ کے تجارتی اور کاروباری مفاد کے خلاف امتیازات قائم کرنے سے روکنا۔

(۷) کسی دیسی ریاست کے حقوق اور اس کے فرمانروا کے حقوق اور مرتبہ کا تحفظ۔

(۸) جو محکمہ زیر اہتمام اور زیر نگرانی ہے اس کے متعلق اپنی ذمہ داریوں سے کما حقہٗ عہدہ برآ ہونے کا انتظام کرنا۔

دستور میں یہ لکھدیا گیا ہے کہ "جہاں تک کہ گورنر جنرل کی خصوصی ذمہ داریوں کا تعلق ہے وہ اپنے فرائض کی انجام دہی میں خود انفرادی طور پر فیصلہ کرے گا کہ کیا کارروائی کی جائے" اس کے علاوہ یہ شرط بھی رکھی گئی ہے کہ ہر اس معاملہ میں جس کا تعلق گورنر جنرل کی

خصوصی ذمہ داری سے ہے اس کا فیصلہ آخری سمجھا جائے گا اور اس قسم کے فیصلہ کی صحت کے متعلق اس بنیاد پر کوئی اعتراض نہیں کیا جائے گا کہ اسے اپنے اختیار تمیزی سے کام لینا چاہیئے تھا یا نہیں یا یہ کہ اسے اپنے شخصی فیصلے سے کام لینا چاہیئے تھا یا نہیں' اور نہ اس بنیاد پر اس کی صحت کے متعلق کوئی اعتراض کیا جائے گا کہ وہ کسی محولہ دفعہ کے شرائط کے مطابق نہیں کیا گیا ہے اور ان تمام معاملات میں جس کا تعلق اس کی خصوصی ذمہ داریوں سے ہے وزیر ہند گورنر جنرل کی عمومی نگرانی کرے گا۔

یہ بات بھی قابل لحاظ ہے اور اہمیت رکھتی ہے کہ یہ خصوصی ذمہ داریاں اس قدر مختلف النوع ہیں اور ان میں اتنی وسعت اور لچک ہے کہ گورنر جنرل ہر وقت مجالس قانون ساز کی رائے کو نظر انداز کر کے کسی ایک تدبیر میں کام نکال سکتا ہے۔ اور گورنر جنرل کی ذات کو جو مطلق اختیارات دئے گئے ہیں وہ اتنے مکمل اور ہر لحاظ و جہت سے بالا ہیں کہ اس کے مقابلہ میں مشرق کی مطلق العنان سے مطلق العنان حکومت بھی ماند ہے۔

خصوصی ذمہ داریوں کی اصل اہمیت کو بہر حال نظر انداز کرنا چاہیئے۔ امن و امان کو خطرات سے محفوظ رکھنے کی خصوصی ذمہ داری سے یقیناً اس ملک کی تحریک آزادی کو شکست دینے کا کام لیا جائے گا۔ اور قانون اور ضابطے کے نام پر سامراج کے متعلق عام باشندگان کے مخالفانہ جوش اور جذبات کو دبایا جائے گا۔

اس ملک کے مالیاتی استحکام کے تحفظ کی ذمہ داری کا مقصد یہ ہے کہ ہندوستان کے معتدبہ سرکاری قرضہ کے اس بار کو ہمیشہ ہمیشہ کے لئے قائم رکھا جائے جو گذشتہ سو سال کے اندر حکومت نے صرف برطانیہ کے مفاد کی خاطر غیر منفعت بخش جنگوں پر خرچ کرنے کے لئے فضول قرض لے لے کر اکٹھا کر دیا ہے۔ ۱۹۳۴ء میں حکومت ہند کے کل قرضہ کی میزان ۱۲ ارب ۱۲ کروڑ روپیہ تھی۔ جس میں ۵ ارب ۱۲ کروڑ روپیہ برطانیہ میں قرض لیا گیا تھا چنانچہ محصول ادا کرنے والے ہندوستانیوں پر یہ ایک بہت ہی بڑا بار ہے کہ اس کو کروڑوں روپے

سالانہ اس قرض کا سود ادا کرنا پڑتا ہے۔ اور چونکہ اس قرض کا بیشتر حصہ ان مصارف کے لئے لیا گیا ہے جن سے ہندوستان کو کسی نوع سے فائدہ نہیں پہنچا۔ بلکہ اس کے برخلاف اس ملک پر برطانیہ کا تسلط اور زیادہ مستحکم ہو گیا ہے۔ نیز مشرق میں برطانیہ کے سامراجی مقاصد کو فائدہ پہنچا ہے۔ اس لئے کوئی وجہ نہیں معلوم ہوتی کہ ہندوستان کی آمدنی پر آئندہ اس کا بار کیوں پڑتا ہے روز بروز یہ خیال اس ملک میں ترقی پا رہا ہے کہ سرکاری قرضہ کے پورے مسئلہ کو از سر نو جانچنا چاہیئے اور صرف انھیں قرضوں کو باقی رکھنا چاہیئے جو انصافاً ہندوستان کے لئے درست اور صحیح ہیں۔ لیکن برطانیہ کے حکمران طبقہ نے جو لاکھوں پونڈ قرض دئے ہیں ان کے مفاد کی خاطر برطانوی سامراج اس قرضہ کو دوبارہ جانچنے کی اجازت نہیں دے سکتی ہے۔ چنانچہ جدید دستور کے ماتحت سرکاری قرضہ کا بوجھ بدستور قائم رہے گا۔ اور ہندوستان کے مفلس کسان اور دوسرے محصول ادا کرنے والے لوگوں پر ضرورت سے زیادہ محصول محض برطانوی سرمایہ داروں کے فائدہ کے لئے آئندہ بھی جاری رہے گا۔

برطانوی تجارت اور مصنوعات کے خلاف مضرت رساں برتاؤ کرنے کے متعلق گورنر جنرل کی خصوصی ذمہ داری کا مطلب یہ ہے کہ ہندوستان کی معاشی زندگی پر برطانوی سرمایہ اور تجارتی مفاد کا تسلط قائم رکھا جائے اور ہندوستان کی تجارت، صنعت اور جہازرانی کو خاص طور پہ ترقی دینے اور اس کا تحفظ کرنے سے مجالس قانون ساز کو روکا جائے۔

دیسی ریاستوں اور اس کے فرمانرواؤں کے حقوق کے تحفظ کی خصوصی ذمہ داری کا مقصد یہ ہے کہ جاگیرداری نظام کی ان باقیات کا وجود سامراجی نظام کے سہارے اور تقویت کے لئے محفوظ رکھا جائے۔

اقلیتوں کے حقوق کے تحفظ کی ذمہ داری گورنر جنرل کے ہاتھ میں ایک ایسا اچھا آلہ ہے کہ وہ ایک فرقہ کو دوسرے فرقہ سے لڑا سکتا ہے اور اس صورت سے فرقہ وارانہ جھگڑے اور رقابتوں کو ترقی دے سکتا ہے۔

سرکاری ملازموں کے حقوق اور مفاد کا تحفظ اس لئے گورنر جنرل کرے گا تاکہ موجودہ آہنی مزاج، ہندوستانی سول سروس کو برقرار رکھا جائے جو نہ صرف یہ کہ دنیا میں سب سے زیادہ گراں خرچ ملازمین میں سے ہیں بلکہ باشندگان ملک کے ساتھ ان کا برتاؤ حد سے زیادہ حاکمانہ اور غیر ہمدردانہ ہے فوج اور معاملات خارجہ کے متعلق خصوصی ذمہ داری کا راز یہ ہے کہ برطانوی سامراج اپنی اس طاقت اور قوت کو قائم رکھنا چاہتی ہے جس پر کہ ہندوستان میں اس کی حکومت کی بنیاد ہی اور اسی کے ساتھ مشرق میں برطانوی اثر و اقتدار کو بڑھانے اور ریشہ دوانیاں کرنے کے لئے وہ ہندوستان ہی کو مستقر بنانا چاہتی ہے۔ ہندوستانی فوج جس پر پچاس کروڑ روپیہ ہر سال خرچ ہوتا ہے مستقلاً جنگ کے لئے تیار رکھی جاتی ہے اس لئے نہیں کہ اندرون ہندوستان میں اس کی ضرورت ہے بلکہ اس لئے کہ بیرون ہند بھی برطانوی مفاد کے تحفظ کے لئے اس کی ضرورت رہتی ہے۔ موجودہ فوج پر جو معمولاً ہندوستان کی حفاظت کے لئے ضرورت سے زیادہ ہی اتنا زیادہ خرچ قومی تعمیر و ترقی کے کاموں کو روک کر قائم رکھا گیا ہے۔ لیکن برطانوی سامراج کو صرف اپنے اقتدار کو کسی نہ کسی صورت سے قائم رکھنے سے سروکار ہے اور بغیر ایک بہت بڑی اور تیار فوج کے وہ اپنے وجود کو غیر محفوظ سمجھتی ہے اس لئے گورنر جنرل اس معاملہ میں اپنی خصوصی ذمہ داری کے فرائض بڑی احتیاط سے انجام دے گا تاکہ ہندوستان میں برطانوی سامراج کی فوجی قوت کو کمزور کرنے کی کوئی کوشش نہ کی جائے۔

دیسی ریاستیں اور وفاق | سطور بالا میں ہم نے یہ حوالہ دیا ہے کہ وفاقی مجالس میں دیسی ریاستوں کو بہت زیادہ نمائندگی دی گئی ہے۔ اب ہم یہ بتانا چاہتے ہیں کہ اور کن کن مختلف صورتوں سے سامراج نے ہندوستان میں جاگیرداری نظام کے باقیات کے ساتھ اپنا اتحاد مستحکم کرنے کی کوشش کی ہے تاکہ سامراج کی اس مخالف تحریک کو کچلا جائے جو روز بروز عام باشندگان ملک میں پھیل رہی ہے۔

وفاق میں دیسی ریاستوں کے داخلہ کا کوئی اثر نہ ان معاہدوں پر پڑے گا جو شاہ برطانیہ اور ان کے مابین ہوئے ہیں اور نہ ان کی داخلی فرماں روائی پر۔ یہ بات بھی صاف کر دی گئی ہے

کہ چونکہ شاہ برطانیہ کے ساتھ دیسی ریاستوں کے براہ راست معاہدے اور تعلقات ہیں۔ اس لئے
دیسی ریاستوں پر جو حقوق، اختیارات اور عملداری بادشاہ کو حاصل ہے ان کا عملدرآمد وائسرائے
بحیثیت بادشاہ کے نمائندہ کے کیا کرے گا اور وفاقی حکومت کو اس سے کوئی سروکار نہ ہوگا۔
اب سوال یہ ہے کہ ریاستوں کی اندرونی خودمختاری میں کوئی دخل اندازی ہوگی کہ نہیں؟ اول تو یہ
کہ وفاقی مجالس کے کل قوانین کا اطلاق ریاستوں پر نہیں ہوگا۔ ریاست کے فرمانروا کو اجازت
دی جائے گی کہ داخلہ کے شرائط Instrument of accession میں ان امور کو خاص
طور پر بیان کردے جن کے متعلق وہ وفاقی مجالس کو اپنی ریاست کے لئے قانون سازی کی اجازت
دینے کے لئے آمادہ ہے۔ باقی دوسرے جملہ امور میں وہ وفاقی مجالس کے قوانین سے بالکل آزاد
ہوگا۔ علاوہ بریں ریاستوں کے اندر وفاقی مجالس کے قوانین کا نفاذ۔ ریاست ہی کے اہلکاروں کے
ذریعہ کیا جائے گا نہ کہ وفاقی حکومت کے ملازمین کے ذریعہ۔ چنانچہ یہ بات بھی قابل غور ہے، کہ گو
وفاقی مجالس کے ایوان ادنیٰ میں ۳۳ فی صدی اور ایوان اعلیٰ کی ۴۰ فی صدی نشستوں پر
ریاستوں کا قبضہ ہوگا اور برطانوی ہند کے لئے قانون سازی کے وہی اختیارات انھیں بھی حاصل
ہوں گے جو صوبجات کو دئے گئے ہیں۔ لیکن مجموعی حیثیت سے وفاقی مجالس کو کوئی اختیار ان
ریاستوں کے لئے قانون سازی کا نہ ہوگا سوائے ان چند مقررہ امور کے متعلق جو فرماں روایان
ریاست منظور کریں۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ یہ فرمانروا وفاقی مجالس کے جمہوری قوانین کو شکست
بھی دے سکتے ہیں اور ریاستوں میں اپنی مطلق العنان طرز حکومت کو بھی قائم رکھ سکتے ہیں
دستور میں کوئی ایک شرط بھی ایسی نہیں رکھی گئی ہے۔ جو ریاستوں کے لئے یہ لازم کرے کہ
وفاق میں شرکت کے بعد یا تو وہ اپنی رعایا کو بھی جمہوری نظام عطا کریں گی یا کم از کم ان کے
بنیادی حقوق ہی متعین کردیں گی ۔

ایک اور بات جس سے یہ پتہ چلتا ہے کہ برطانوی سامراج دیسی ریاستوں کو ملک کی
رائے عامہ کے خلاف خاص طور پر ایک آڑ بنانے کی فکرمند ہے وہ شرط ہے جو جوائنٹ پارلیمنٹری کمیٹی

کی رپورٹ کے پیراگراف ۲۰۹ میں شامل کی گئی ہے کہ اگر شروع شروع ریاستوں کی تعداد جو وفاق میں شریک ہوں. دیسی ریاستوں کے حصہ کی کل نشستوں کو پُر کرنے کے لئے کافی نہ ہو تو باقی نشستوں کی خانہ پُری بھی داخل شدہ ریاستیں کریں گی تاکہ ریاستیں اپنے مفاد کا کما حقہ تحفظ کرسکیں۔

جدید دستور دیسی ریاستوں کے موجودہ اختیارات اور حقوق کا تحفظ اس طرح سے کرتا ہے کہ "دیسی ریاست کے حقوق اور اس کے فرمانروا کے حقوق اور مرتبہ کا تحفظ" گورنر جنرل کی خصوصی ذمہ داریوں میں داخل کر دیا گیا ہے۔ برطانوی حکومت نے ہمیشہ دیسی ریاستوں کو بیرونی حملوں اور اندرونی خلفشار سے محفوظ رکھنا اپنی خاص ذمہ داری سمجھا ہے اور ان کی مطلق العنانی کو قائم رکھنے میں دیسی فرماں رواؤں کی ہمیشہ ہمت افزائی اور امداد کی ہے۔ وائسرائے کی یہ خصوصی ذمہ داری اور اس کے بعد محکمۂ فوج کو خاص اس کے ماتحت کر دینے سے نہ صرف یہ کہ اس پالیسی کے تسلسل کی ضمانت ہو جائے گی، بلکہ جاگیرداری نظام کے ان آثار قدیمہ میں جنھیں زمانہ نے ختم کر دیا تھا ایک نئی قوت اور استحکام بھی پیدا ہو جائے گا۔

صوبجاتی حکومت: جدید دستور کے موئدین کا یہ دعویٰ ہے کہ ہندوستان کو صوبجاتی خودمختاری کی صورت میں حقیقی خودمختاری یا سلف گورنمنٹ عطا کر دی گئی ہے اس سے ان کا مطلب ہے کہ مرکزی حکومت کی نگرانی اور اثر صوبجات میں کم ہو گیا ہے اور خود صوبجات میں دوعملی حکومت کا اس جدید دستور نے خاتمہ کر دیا ہے۔ صوبجاتی خودمختاری کی یہ تاویل غلط اور گمراہ کن ہے اس لئے کہ اگر خودمختاری واقعی کوئی معنی رکھتی ہے تو یقیناً اس کا مفہوم یہ ہونا چاہیئے کہ مکمل طور پر قانون سازی اور مالیات کے اختیارات صوبجاتی مجلس کو منتقل کر دیئے جائیں اور صوبجات میں جمہوری نظام حکومت قائم کیا جائے۔ لیکن جدید دستور ان شرائط کو پورا کرنے سے اسی حد تک قاصر ہے جیسے کہ کوئی سابقہ دستور۔ بلکہ واقعہ یہ ہے کہ بعض اعتبار سے اس نئے دستور نے گورنران کے اختیارات میں اضافہ کرکے اور ان کو صاف وصریح الفاظ میں بیان کرکے صوبجاتی مجالس کی حیثیت کو پہلے سے بھی زیادہ ابتر بنا دیا ہے۔ آئندہ

گورنران ان صوبجات پر اور زیادہ مطلق العنانی سے حکومت کریں گے اور خود مختاری اگر کسی کو حاصل ہو گی تو گورنران کو ہو گی نہ کہ قوم کے نمائندوں کو۔

صوبجاتی مجالس قانون ساز | ہر صوبہ میں ایک لیجسلیٹو اسمبلی ہو گی اور خاص چھ اہم صوبوں یعنی بمبئی، بنگال، مدراس، ممالک متحدہ، بہار اور آسام میں لیجسلیٹو اسمبلی کے علاوہ ایک ایک لیجسلیٹو کونسل بھی ہو گی۔ یہاں مجلس قانون ساز کے دو ایوان ہوں گے ان میں لیجسلیٹو کونسل ایوان اعلیٰ ہو گی جس کے انتخاب کے لئے ملکیت اور جائداد والے ایک محدود طبقہ کو حق رائے حاصل ہو گا تاکہ وہ اس صوبہ کے مستقل حقوق کی نمائندگی کرے۔ لیجسلیٹو اسمبلی گویا ایوان ادنیٰ ہو گی اور اس کے انتخاب کے لئے ذرا زیادہ جمہوری اصول پر حق رائے دیا جائے گا

لیجسلیٹو کونسل کے اراکین کی تعداد مختلف ہو گی اور سب سے زیادہ تعداد بنگال میں ہو گی یعنی ۶۵۔ اور سب سے کم آسام میں یعنی ۲۱۔ ان میں سے کچھ گورنر نامزد کرے گا اور کچھ فرقہ وارانہ حلقہ انتخاب سے منتخب کئے جائیں گے۔ بنگال اور بہار میں علی الترتیب ۲۷ اور ۱۲ اراکین کا انتخاب دونوں صوبوں کی لیجسلیٹو اسمبلیاں کریں گی۔

لیجسلیٹو اسمبلی کے اراکین کی تعداد سب سے زیادہ بنگال میں ہو گی جہاں ۲۵۰ نشستیں ہونگی اور سب سے کم شمال مغربی سرحدی صوبہ میں جہاں کل ۵۰ نشستیں ہوں گی۔ اراکین کا انتخاب براہ راست ہو گا اور نشستوں کی تقسیم چونکہ فرقہ وارانہ ہے اس لئے حلقہائے انتخاب فرقہ وارانہ حصّوں میں تقسیم ہوں گے۔ چند نشستیں خاص خاص مفاد کے نمائندوں کے لئے مخصوص ہونگی مثلاً تجار، زمیندار، مزدور اور خواتین وغیرہ۔

اس سلسلہ میں خاص باتیں قابل غور یہ ہیں کہ اول تو حق رائے صرف صاحب جائداد اور تعلیم یافتہ لوگوں تک محدود رکھا گیا ہے اور اس طریقہ سے آبادی کا اکثر حصّہ جو مفلس اور ناخواندہ ہے حق رائے سے محروم کر دیا گیا ہے۔ جدید حلقہ انتخاب میں کل ۱۴ فی صدی آبادی شامل کی گئی ہے۔ دوسرے یہ کہ ایوان اعلیٰ جو قدامت پسند اور جائداد رکھنے والے طبقہ کی نمائندگی

کرے گا خاص خاص صوبجات میں اس غرض سے قائم کیا گیا ہے کہ جمہوری اور ترقی پسند قانون سازی کے خلاف مزید تحفظ کا انتظام کر دیا جائے۔ تیسرے یہ کہ فرقہ وارانہ تفریق اور فرقہ وارانہ اصول پر نشستوں کی تقسیم اس طرح کی گئی ہے کہ مختلف صوبجات میں مجالس قانون ساز کو ایک دوسرے کے مقابل اور مخالف گروہوں میں تقسیم کر دیا جائے تاکہ حکومت کے خلاف اتحاد عمل ناممکن ہو جائے۔

صوبجاتی مجالس کے اختیارات | لیجسلیٹو اسمبلی اور لیجسلیٹو کونسل میں جو مسودے پیش کئے جائینگے وہ اس وقت تک قانون نہیں بن سکتے جب تک کہ ہر دو ایوان اور گورنر اس کو منظور نہ کر دیں۔ اگر کسی مسودہ پر دونوں ایوانات میں اختلاف رائے ہو تو پھر اس مسودہ پر رائے لینے کے لئے گورنر ان کا ایک مشترک اجلاس طلب کرے گا اور اس مشترک اجلاس میں اگر مسودہ منظور ہو گیا تو یہ سمجھا جائے گا کہ دونوں ایوانات نے اس کو منظور کر دیا ہے۔

گورنر کو بہرصورت یہ اختیار حاصل ہوگا کہ کسی مسودہ کی منظوری سے انکار کر کے اسکو قانون نہ بننے دے۔ نیز صوبجاتی مجالس کے منظور شدہ کسی قانون کو گورنر کی منظوری کے بعد تاریخ منظوری سے بارہ ماہ کے اندر اندر بادشاہ منسوخ کر سکتا ہے۔

صوبجاتی مجالس کو اس قسم کے قوانین بنانے کا اختیار نہ ہوگا جو براہ راست یا بالواسطہ اس ملک میں برطانیہ کے تجارتی اور صنعتی مفاد کے لئے نقصان رساں ہوں اور نقصان رساں ہونے نہ ہونے کا فیصلہ گورنر کرے گا۔

امور مالیات میں صوبجاتی مجالس کے اختیارات اور بھی زیادہ محدود ہونگے۔ صوبجاتی مصارف دو حصوں میں تقسیم کر دئے جائیں گے۔ یعنی (۱) وہ مصارف جو صوبہ کی آمدنی میں سے وضع کئے جائیں۔ (۲) وہ مصارف جو صوبجات کی آمدنی میں سے وضع کرنے کے لئے تجویز کئے جائیں۔ اول الذکر مجالس قانون ساز کی منظوری کے لئے نہیں پیش کئے جائیں گے اور اس میں حسب ذیل مدات شامل ہیں۔

(۱) گورنر کی تنخواہ، بھتّہ اور اس کے دفتر کے متعلق دوسرے مصارف۔

(۲) مطالبات قرض جو صوبہ کے ذمہ واجب الادا ہے۔

(۳) وزرا اور سرکاری وکیل کی تنخواہ اور بھتّہ۔

(۴) ہائی کورٹ کے ججوں کی تنخواہ اور بھتّہ۔

(۵) مستثنیٰ علاقوں کے مصارف۔

(۶) دیگر مصارف جن کی ادائیگی اس قانون کی رو سے لازم قرار دی جائے۔

باقی ماندہ مصارف کے لئے مجالس قانون ساز کی منظوری لازم ہے۔ لیکن گورنر کو اختیار دیا گیا ہے۔ مجالس قانون ساز کی نامنظوری کے باوجود وہ کسی صرف کو میزانیہ میں داخل کرنے کی منظوری دے سکتا ہے۔ اس کے علاوہ گورنر کی سفارش کے بغیر مالی امداد کا کوئی مطالبہ نہیں کیا جائیگا۔

مندرجہ بالا سطور سے یہ صاف ظاہر ہے کہ صوبجاتی مجالس قانون ساز پر اتنی زیادہ آئینی قیود اور پابندیاں عائد ہوں گی کہ صوبجاتی معاملات میں کوئی اہم تبدیلی پیدا کرنا ان کی قدرت سے باہر ہوگا۔ امور متعلق مالیات اور قانون سازی کے جملہ معاملات میں آخری اختیار اور حکم گورنر کو حاصل ہوگا۔ اور وہ اس حیثیت سے موجودہ نظام حکومت کے تسلسل کو برقرار رکھے گا۔

**گورنر کے اختیارات** | گورنر اپنے حدود کے اندر اسی قسم کے خودسرانہ اختیارات کا مالک ہے جس طرح کہ گورنر جنرل وفاق ہند ہیں۔ پہلی بات تو یہ ہے جیسا کہ اوپر ظاہر کیا گیا ہے کہ مجالس قانون ساز کے ہر ایک فیصلہ کے خلاف اپنا فیصلہ صادر کرنے کا اس کو اختیار حاصل ہوگا۔ دوسرے یہ کہ گورنر جنرل کے مثل اس کی بھی "خصوصی ذمہ داریاں ہوں گی۔ یعنی (۱) صوبہ کے امن و امان میں خلل ڈالنے والے کسی خطرہ کا انسداد۔ (۲) اقلیتوں کے مفاد کا تحفظ (۳) سرکاری ملازمین کے حقوق کا تحفظ (۴) برطانیہ کی داخلی اور خارجی تجارت کا تحفظ (۵) دیسی ریاستوں کے حقوق کا تحفظ۔ (۶) گورنر جنرل کے صادر کردہ احکامات کا نافذ کرانا۔ جہانتک کہ خصوصی ذمہ داریوں کا تعلق ہے گورنر تنہا اپنی رائے پر عمل کرے گا اور اس کی کسی کارروائی پر کسی وجہ سے بھی کوئی

اعتراض نہ کیا جائے گا۔ تیسرے یہ کہ اس کو آرڈیننس نافذ کرنے کا اختیار ہو گا۔ اور صوبجاتی مجلس کے بغیر وہ خود بھی گورنری قانون کے نام سے قوانین بنا سکتا ہے۔

خصوصی ذمہ داریوں کی حقیقت تو بتائی جا چکی ہے لیکن اس جگہ ہم اس اہمیت کو ظاہر کرنا چاہتے ہیں جو صوبجات آئین و انتظام (نظم و نسق) قائم رکھنے کے لئے جوائنٹ پارلیمنٹری کمیٹی نے گورنر کی خصوصی ذمہ داری کے سلسلہ میں بتائی ہے۔ اس کمیٹی کی رپورٹ میں ہے کہ "فی الحقیقت یہ تباہ کن ہو گا۔ اگر کسی صوبہ میں پولیس کو جو مشکل سے مشکل حالات پر ثابت قدم رہی ہے جس کی وفاداری کا ہندوستان اتنا زیادہ ممنون احسان ہے کہ اس کا شکریہ ادا نہیں کیا جا سکتا، کسی ایک جماعت کی وقتی ضرورت یا کسی وزیر کے سیاسی حامیان کی خوشنودی کے لئے قربان کر دیا جائے"۔ اسکو روکنے کے لئے گورنر کو اختیار دیا جائے گا کہ وزیر کی کسی تجویز کو وہ رد کر سکتا ہے اور بلا مشورہ مجالس قانون ساز وزیر جو کارروائی چاہے کر سکتا ہے۔ اگر ضرورت ہو گی تو وہ وزراکو برخاست کر دے گا اور مجالس قانون ساز کو توڑ دے گا۔ اور آخر میں یہ کہ "اگر وہ کوئی دوسری وزارت مرتب کرنے میں کامیاب نہ ہوا جو آئین و انتظام (نظم و نسق) کو انھیں اصول پر چلائے جو اس کی خصوصی ذمہ داریوں کے منشاء کے مطابق ہے تو پھر وہ مجبور ہو گا کہ دستور کی شکست کا اعلان کر دے اور ان تمام اختیارات کو اپنے ذمہ کرلے جو اس کے نزدیک صورت حال کی اصلاح کیلئے ضروری ہیں"۔ یہ امر بھی قابل لحاظ ہے کہ خفیہ پولیس ہر صوبے میں وزارت کے حدود اختیارات سے باہر ہو گی، اور اس کا تعلق ایک مرکزی محکمہ خفیہ پولیس سے ہو گا جو براہ راست گورنر جنرل کے ماتحت ہو گا۔

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ گورنران کی مطلق العنانی صوبجات میں بالکل مکمل ہو گی مجالس قانون ساز اور وزرا انھیں کے رحم و کرم پر ہوں گے اور وہ لوگ اپنے محدود اختیارات اور وسائل سے ہر صوبہ میں سامراجی نظام کی جڑوں کو مضبوط بنائیں گے۔

# احتجاج

متذکرہ تجزیہ سے یہ صاف ظاہر ہو گیا ہوگا کہ مجوزہ دستور مع اپنے جملہ تحفظات خصوصی ذمہ داریوں اور گورنران و گورنر جنرل کے مزید اختیارات کے سامراجی جبر و تشدد کا ایک نیا حربہ ہے اور ہندوستان کو غلامی کی زنجیروں میں جکڑنے کے لئے ایک نئی تدبیر ہے۔ تمام اختیارات خواہ وہ قانون سازی کے یا مالیات کے متعلق ہوں یا عدالت فوج اور پولیس کے متعلق، وہ سب سامراجی کل پرزوں کے ہاتھ میں مرکوز رہیں گے۔ علاوہ ازیں رجعت پسند جاگیردار طبقہ یعنی زمینداروں اور دیسی ریاستوں کی قوت کو منظم اور مستحکم کیا جائے گا، تاکہ ان کا رشتہ اتحاد سامراج کے ساتھ جوڑا جائے۔

جدید دستور کے آغاز سے ملک کی آزادی کے لئے قومی جدوجہد کا ایک نیا دور شروع ہو گا برطانوی سامراج چونکہ قومی تحریک کو دبانے میں کامیاب نہیں ہوئی ہے اس لئے وہ اپنی گرفت کو اس ملک کے مستقل حقوق رکھنے والوں کی کھلم کھلا امداد سے اور زیادہ مضبوط کرے گی۔ اس لئے بہت سے مسائل اور زیادہ صاف اور واضح ہو جائیں گے۔ ایک طرف تو سامراج اور جاگیردار طبقہ ہو گا جو یہ طے کر چکا ہے کہ باشندگان ہند کی ہر اس خواہش اور کوشش کو ناکام بنایا جائے جو معاشی اور سیاسی غلامی سے نجات حاصل کرنے کے لئے کی جائے اور دوسری طرف وہ تمام عناصر ہیں، جو فاقہ مست ہیں اور جنھیں خوب لوٹا گیا ہے یعنی کسان، مزدور اور متوسط طبقے جو موجودہ سامراجی نظام سے نجات حاصل کرنے کی کوشش اور جدوجہد کر رہے ہیں۔

سامراجی اور جاگیرداری اتحاد کو موثر طریقہ پر شکست دی جا سکتی ہے اگر سامراج کی مخالف تمام قوتیں کانگریس کے اندر مجتمع اور متحد ہو جائیں۔ اس لئے ان تمام لوگوں کو جو سامراج کا شکار ہوئے ہیں اپنے اختلافات کو دور کر دینا چاہیئے تاکہ اس جدید مطلق العنانی کا مقابلہ کیا جائے، جس کی ابتدا نئے دستور سے ہونے والی ہے۔ قومی آزادی کی تحریک کی جڑیں قوم کی سیاسی اور معاشی علتوں میں ہونا چاہیئے اور اس کی قوت کا سرچشمہ اس جدوجہد میں ہونا چاہیئے جو ان علتوں کے خلاف کی جائے اس طرح سے اسکی قوت میں اضافہ ہوگا اور مقاصد میں صفائی پیدا ہو گی۔

انتخاب کے معرکہ میں ایک اچھا موقع ملتا ہے کہ عام باشندگان میں سامراج کے خلاف احساس پیدا کیا جائے اور قومی مطالبات کو عام طور پر پھیلایا جائے۔ مجالس قانون ساز کے اندر دستور کی سامراجی نوعیت کا بھانڈا اس طرح پھوڑا جاسکتا ہے کہ کسانوں کے مطالبات، مزدوروں کے مطالبات، اور غریب متوسط طبقہ کے مطالبات. غرض عام باشندگان کے مطالبات کو زور دیکر پیش کیا جائے۔ لیکن اس رجحان کو بہرحال روکنا ضروری ہے کہ انتخابات اور پارلیمنٹری پروگرام کو اصل مقصد سمجھ لیا جائے انھیں تو ایک بڑی لڑائی کا صرف ایک حصہ سمجھنا چاہیئے۔ اور جدید دستور کے خلاف زیادہ سے زیادہ شدید اضطراب اور بے چینی پیدا کرنے کا ایک ذریعہ بنانا چاہیئے اس کے علاوہ یہ صاف طور پر سمجھ لینا چاہیئے کہ حقیقی جدوجہد مجالس قانون ساز کے باہر ہو گی اور مجالس کے اندر مخالفت کا موثر ہونا بالکل اس مخالفت پر موقوف ہے جو باہر عام باشندگان کی طرف سے ہوگی چنانچہ باہر کی قوت اتنی زیادہ بڑھنا چاہیئے کہ لاکھوں نہیں کروروں انسانوں تک وہ پہنچ جائے اور ان میں سامراج اور اس کے اتحادیوں کی مخالفت کے لئے ایک حرکت پیدا ہو جائے۔

باشندگان ہند کی طرف سے سامراجی دستور کا جو بدل تجویز کیا گیا ہے؟ (مجالس آئین ساز اس مطالبہ پر سامراج کی مخالف جملہ قوتوں کو مجتمع ہو جانا چاہیئے اور اسی کو قومی تحریک کا سیاسی نعرہ بنانا چاہیئے۔ یہ بہرحال اچھی طرح سمجھ لینا چاہیئے کہ مجلس آئین ساز صرف باشندگان ہند کی اپنی قوت سے پیدا ہوسکتی ہے اور سامراجی اثرات سے اس کو پاک اور آزاد ہو جانا چاہیئے۔ چونکہ اس کے انتخاب میں ہر عاقل و بالغ کو عام طور پر حق رائے حاصل ہوگا اس لئے یہی نہیں کہ مجموعی حیثیت سے باشندگان ہند کی خواہش آزادی کا اظہار ہو گا بلکہ ان کی فرمانروائی اور حاکمیت کے قیام کی طرف ایک قدم اٹھایا جائے گا۔

صحافت کے ذریعے سے

ہندوستانی ذہنیت میں زبردست انقلاب پیدا کرنے کی اُردو زبان میں پہلی کوشش

# کلیم
دہلی

## زیر ادارت شاعر انقلاب حضرت جوش ملیح آبادی

ہر صاحب عقل ہندوستانی کو جو اس دور کے رجحانات سے واقف ہے اس امر
کا شدید احساس ہے کہ ہندوستان کو اس وقت ذہنی انقلاب کی فوری ضرورت ہے
اگر آپ کو اس مقصد عظیم سے ہمدردی ہے تو "کلیم" کی خریداری منظور فرما کر
ملک کے ارباب فکر کا ہاتھ بٹائیے - اور سنجیدہ علمی اور ادبی مضامین کے دوش بدوش
"کلیم" میں وہ سب کچھ بھی ہوگا جسے رومان اور رنگینی کے نام سے تعبیر کیا جاتا ہے۔
علاوہ ازیں شاعر انقلاب کا تازہ بتازہ کلام بھی ہر ماہ بالالتزام شائع ہوتا ہے
عمدہ تصاویر سے مزین، کتابت و طباعت دیدہ زیب، رنگین سرورق۔

سالانہ چندہ چھ روپے    ششماہی تین روپے آٹھ آنے

نمونے کے پرچے کے لئے ۹/ کے ٹکٹ آنا ضروری ہیں

## منیجر "کلیم" اکبر منزل، اجمل روڈ قرولباغ، دہلی

